جب وہ آدمی امیر المؤمنین کی خدمت میں لایا گیا تو امیر المؤمنین نے اس سے پوچھا:

کیا تم نے گزشتہ کل ہمارے پاس آ کر یہ نہیں کہا تھا کہ تمھاری مالی حالت انتہائی خراب ہے اور تم شدید فقر ومحتاجی کا شکار ہو؟ چنانچہ ہم نے تمھیں اس تھیلی میں مال بھر کر دیا تھا؛ تا کہ تمھاری زبوں حالی کا سدِّ باب ہو۔ پھر یہ کیا بات ہے کہ تم نے اصمعی کے صرف ایک شعر پر دیناروں سے بھری ہوئی وہ تھیلی اٹھا کر اس کے حوالے کر دی؟!

اس آدمی نے جواباً عرض کی:

امیر المؤمنین! قسم اللہ کی! میں نے جو اپنی زبوں حالی کا آپ سے شکوہ کیا، اس میں جھوٹ کا شائبہ تک نہیں ہے۔

«لَكِنَّنِي اسْتَحْيَيْتُ مِنَ اللهِ أَنْ أُعِيدَ قَاصِدِي إِلاَّ كَمَا أَعَادَنِي أَمِيرُ الْمُؤْمِنِينَ»

"لیکن مجھے اللہ تعالیٰ سے شرم آئی (چنانچہ میں نے فیصلہ کیا) کہ جو میرے پاس امید کے ساتھ آیا ہے، اسے میں اپنے پاس سے اسی طرح بامراد لوٹاؤں جس طرح کہ امیر المؤمنین نے مجھے بامراد لوٹایا تھا۔"

اس کی بات سن کر امیر المؤمنین نے کہا:

«لِلّٰهِ أَنْتَ فَمَا وَلَدَتِ الْعَرَبُ أَكْرَمَ مِنْكَ»

"اللہ کی قسم! تو وہ شخص ہے کہ تجھ سا کریم وسخی عرب نے نہیں جنا۔"

اس کے بعد امیر المؤمنین نے اس آدمی کو ایک ہزار (1000) دینار دینے کا حکم دیا۔

اصمعی کا بیان ہے کہ میں نے امیرالمؤمنین کا یہ کرم دیکھ کر عرض کی:
امیرالمؤمنین! میری طرف بھی کچھ دھیان ہونا چاہیے۔
یہ بات سن کر امیرالمؤمنین کو ہنسی آ گئی اور اُنھوں نے میرے بارے میں بھی حکم فرمایا کہ اسے بھی ایک ہزار(1000)دینار عطا کیے جائیں۔
اس کے بعد امیرالمؤمنین نے اس آدمی کو اپنے خاص لوگوں میں شامل کرلیا۔(2)

---

(1) ابوسعید عبدالملک بن قُریب بن عبدالملک بن علی بن اصمع بصری حجۃ الادب، لسان العرب اور لغت کے امام تھے۔ وہ 120ھ کے لگ بھگ پیدا ہوئے اور 215ھ میں وفات پائی۔ ان کا حافظہ غضب کا تھا۔ ان کے بقول انھیں 16ہزار شعر یاد تھے۔
(سیر اعلام النبلاء، ج10ص175-181)

(2) دیکھیے کتاب: المستجاد للتنوخی (ص:197-198)

# القضايا الذهبية

"سنہرے فیصلے" کے عنوان سے زیرِ نظر کتاب میں نبی ﷺ، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، نامور مسلم حکمرانوں اور قاضیانِ کرام کے وہ فیصلے شامل کیے گئے ہیں جن سے دنیا میں عدل وانصاف کی سنہری روایات قائم ہوئی ہیں اور آنے والے حکمرانوں، قاضیوں اور ججوں کو ان سے گرانقدر رہنمائی ملتی ہے۔ ان تابندہ روایات اور واقعات کو اس لیے بیان کرنا بھی ضروری ہے کہ اسلامی معاشرے میں صالح اقدار پھر سے فروغ پائیں اور عوام اسلام کے انفرادی و اجتماعی عدل کی برکتوں سے مستفید ہونے لگیں۔

ISBN: 9960-9715-9-7
9 789960 971599

دارُالسّلام
کتاب وسنّت کی اشاعت کا عالمی اِدارہ